عقائد، نماز، وضو اور غسل وغیرہ کے مسائل سیکھنے کے لیے بہترین کتاب

# قانونِ شریعت (تخریج شدہ)

حضرت علامہ قاضی شمس الدین احمد جونپوری عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللّٰہِ الْقَوِی


پیشکش:
مجلس المدینۃ العلمیۃ (دعوتِ اسلامی)
شعبہ تخریج

عقائد، نماز، وُضو اور غُسل وغیرہ کے مسائل سیکھنے کے لیے بہترین کتاب

(نصابِ جامعۃُ المدینہ (لِلْبَنِین) کے مطابق نماز کے باب تک)

مُؤَلِّف

خلیفۂ اعلیٰ حضرت علامہ قاضی شمسُ الدین احمد جونپوری عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللّٰہِ الْقَوِی

مجلس المدینۃُ العِلمِیَّۃ (دعوتِ اسلامی)

(شعبۂ تخریج)

ناشر
مکتبۃ المدینہ باب المدینہ کراچی

www.dawateislami.net

الصلاۃ والسلام علیک یارسول اللہ وعلی آلک واصحابک یا حبیب اللہ

نام کتاب : قانونِ شریعت

مؤلف : حضرت علامہ قاضی شمس الدین احمد جونپوری عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللّٰہِ الْقَوِی

پیش کش : مجلس المدینۃ العلمیۃ (شعبۂ تخریج)

پہلی بار : ذوالحجہ ۱۴۳۸ھ، ستمبر 2017ء تعداد: 20000 (بیس ہزار)

ناشر : مکتبۃ المدینہ فیضانِ مدینہ باب المدینہ کراچی

## مکتبۃ المدینہ کی شاخیں

| | | |
|---|---|---|
| 01 | کراچی: فیضانِ مدینہ پرانی سبزی منڈی باب المدینہ کراچی | فون: 021-34250168 |
| 02 | لاہور: داتا دربار مارکیٹ گنج بخش روڈ | فون: 042-37311679 |
| 03 | سردارآباد: (فیصل آباد) امین پور بازار | فون: 041-2632625 |
| 04 | میرپور کشمیر: فیضانِ مدینہ چوک شہیداں میرپور | فون: 05827-437212 |
| 05 | حیدرآباد: فیضانِ مدینہ آفندی ٹاؤن | فون: 022-2620123 |
| 06 | ملتان: نزد پیپل والی مسجد اندرون بوہڑ گیٹ | فون: 061-4511192 |
| 07 | راولپنڈی: فضل داد پلازہ کمیٹی چوک اقبال روڈ | فون: 051-5553765 |
| 08 | نواب شاہ: چکرا بازار نزد MCB بینک | فون: 0244-4362145 |
| 09 | سکھر: فیضانِ مدینہ بیراج روڈ | فون: 071-5619195 |
| 10 | گوجرانوالہ: فیضانِ مدینہ شیخوپورہ موڑ | فون: 055-4225653 |
| 11 | گجرات: مکتبۃ المدینہ میلاد (فوارہ چوک) | فون: 053-3021911 |

E.mail: ilmia@dawateislami.net

www.dawateislami.net

مدنی التجاء: کسی اور کو یہ کتاب چھاپنے کی اجازت نہیں



www.dawateislami.net

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| اس کتاب کو پڑھنے کی نیتیں | 13 |
| پیش لفظ | 17 |
| کچھ مُصنِّف کے بارے میں | 19 |
| تمہید از مُصنِّف رَحْمَۃُ اللّٰہِ تَعَالٰی عَلَیْہ | 22 |
| **عقائد کا بیان** | 24 |
| اللہ تعالٰی کی ذات وصِفات کے عقیدے | 24 |
| خدا تعالٰی کی توحید و کمالات | 24 |
| ہدایت و گمراہی کس کی طرف سے ہے؟ | 25 |
| خدا تعالٰی کی تنزِیْہ | 25 |
| الفاظِ مُتَشابہ کی تاویل | 26 |
| کیا چیزیں حادِث ہیں اور کیا قدیم؟ | 26 |
| اللہ تعالٰی کی خالقیّت، وُجوب خود کے معنی | 27 |
| اللہ تعالٰی کا علم و ارادہ | 27 |
| خدا تعالٰی کی قدرت | 28 |
| خدا تعالٰی پر کچھ واجب نہیں | 28 |
| خدا تعالٰی کا اِستِغناء | 29 |
| اللہ تعالٰی نے عالَم کو کیوں پیدا کیا؟ | 29 |
| خدا کی ہر عیب سے پاکی | 30 |
| **تقدیر** | 31 |
| بُرے کام کی نسبت کس کی طرف کی جائے؟ | 31 |
| **نبی اور رسول** | 32 |
| رسول کے معنیٰ | 32 |
| نبی کون ہوتا ہے؟ | 32 |
| نبی کا چال چلن، شکل وصورت، حسب نسب | 33 |
| معصوم کون ہے؟ | 33 |
| نبی کی طرف تَقِیَّہ کی نسبت کا حکم | 34 |
| ولی کو نبی سے افضل ماننے کا حکم | 34 |
| نبی کی عظمت | 34 |
| نبی کی حیات | 35 |
| نبی کا علم | 36 |
| **انبیاء (عَلَیْہِمُ السَّلَام) کے رُتبے** | 37 |
| سب سے پہلا انسان اور سب سے پہلا نبی | 37 |
| ہمارے نبی کی خاص خاص فضیلتیں اور کمالات | 38 |




www.dawateislami.net

| | |
|---|---|
| نبی کی کسی چیز کو ہلکا جاننے کا حکم | 40 |
| **معجزہ** | 40 |
| معجزہ اور کرامت کا فرق | 40 |
| نبی کی لغزش کا حکم | 41 |
| اللہ تعالیٰ کی کتابیں | 41 |
| **ملائکہ یعنی فرشتوں کا بیان** | 42 |
| **جن کا بیان** | 43 |
| **موت اور قبر کا بیان** | 43 |
| کس وقت ایمان لانا بے کار ہے؟ | 43 |
| موت کیا ہے؟ | 44 |
| مرنے کے بعد روح کہاں رہتی ہے؟ | 45 |
| کیا روح بھی مرتی ہے؟ | 45 |
| روح کی موت اور بعض اَحوال | 45 |
| قبر کا دبانا | 46 |
| منکر نکیر کیسے ہیں کب آتے ہیں اور کیا سوال کرتے ہیں؟ | 46 |
| قبؔر میں کس کس سے سوال نہیں ہوتا؟ | 47 |
| عذاب وثواب انسان کی کس چیز پر ہوتا ہے؟ | 48 |
| بدن کے اصلی اَجزا کیا کیا ہیں اور کہاں ہیں؟ | 48 |
| حَشر کے کیا معنیٰ ہیں؟ | 48 |
| کن لوگوں کے بدَن کو مٹی نہیں کھا سکتی؟ | 49 |
| **قیامت آنے کا حال اور اس کی نشانیاں** | 49 |
| دَجّال کا نکلنا | 52 |
| دَجّال کی صفت اور اس کے کرتب | 52 |
| حضرت عیسیٰ (عَلَیْهِ السَّلام) کا آسمان سے اُترنا | 53 |
| حضرت امام مَہدی (رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْه) کا ظاہر ہونا | 53 |
| یاجوج وماجوج کا نکلنا | 54 |
| دَآبَّۃُ الْاَرْض کا نکلنا | 55 |
| دَآبَّۃُ الْاَرْض کیا چیز ہے؟ | 55 |
| قِیامت کن لوگوں پر آئے گی؟ | 55 |
| قِیامت کب آئے گی اور کس طرح آئے گی؟ | 55 |
| شَفاعَت کی بعض صورتیں | 58 |
| کون کون لوگ شَفاعت کریں گے؟ | 58 |
| **میزان** | 60 |
| میزان کیا ہے؟ | 60 |
| **صِراط** | 60 |
| صِراط کیا ہے؟ | 60 |



www.dawateislami.net

| | |
|---|---|
| **حوضِ کوثر** | 61 |
| حوضِ کوثر کیا ہے؟ | 61 |
| **مقامِ محمود** | 61 |
| مقامِ محمود کیا ہے؟ | 61 |
| **لِواءُ الحمد** | 61 |
| لِواءُ الحمد کیا ہے؟ | 61 |
| **جنت کا بیان** | 62 |
| **دوزخ کا بیان** | 63 |
| **ایمان وکفر کا بیان** | 65 |
| ایمان کیا ہے؟ | 65 |
| کُفر کیا ہے؟ | 65 |
| کتنی بات سے آدمی مسلمان ہوتا ہے؟ | 66 |
| شِرک کے معنی | 66 |
| کافِر کے لیے دعائے مغفرت کا حکم | 67 |
| اللہ کے سوا کسی اور کو سجدہ کرنے کا حکم | 68 |
| بِدعت کی تعریف | 68 |
| **اِمامت وخِلافت کا بیان** | 69 |
| اِمامت کُبریٰ کے شرائط | 69 |
| کب اِمام کی اِطاعت فرض ہے؟ | 70 |
| **خُلفائے راشدین** | 70 |
| خِلافتِ راشِدہ کی مُدت | 70 |
| افضل خلیفہ کون ہے | 71 |
| **صحابہ واہل بیت** | 71 |
| صحابی کس کو کہتے ہیں؟ | 71 |
| صحابی کی توہین کا حکم | 71 |
| حضراتِ شیخین کی توہین کا حکم | 72 |
| حضرتِ مُعاویہ کو بُرا کہنے کا حکم | 72 |
| اہل بیت میں کون لوگ داخل ہیں | 72 |
| اُم المومنین صِدّیقہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْھَا کو عیب لگانے والے کا حکم | 73 |
| حضرت اِمام حسین کو باغی کہنے والے کا حکم | 73 |
| یزید کا حکم | 73 |
| اِختلافاتِ صحابہ کا حکم | 73 |
| **وِلایت کا بیان** | 74 |
| وَلِیُّ اللّٰہ کی تعریف | 74 |
| اولیاءُ اللّٰہ کا علم وقدرت | 75 |
| پیر میں کن باتوں کا ہونا ضروری ہے؟ | 77 |
| **تقلید** | 78 |
| اِمامِ مُعیَّن کی پیروی | 78 |
| **نماز** | 80 |
| کس عمر میں بچہ کو نماز سکھائی جائے؟ | 80 |
| **شرائط نماز** | 80 |




www.dawateislami.net

| عنوان | صفحہ |
| --- | --- |
| **نماز کی پہلی شرط یعنی طہارت کا بیان** | 82 |
| **وُضو کا طریقہ** | 82 |
| وُضو کے فرائض | 84 |
| وُضو کے مکروہات | 85 |
| وُضو توڑنے والی چیزیں | 86 |
| **غُسل کا طریقہ** | 88 |
| غُسل میں کتنی باتیں فرض ہیں | 89 |
| کن باتوں سے غُسل فرض ہوتا ہے؟ | 90 |
| بے غُسل کیا کام کرسکتا ہے اور کیا نہیں؟ | 91 |
| کس پانی سے وُضو اور غُسل جائز ہے؟ | 92 |
| بہتے ہوئے پانی کی تعریف اور اَحکام | 92 |
| بڑے حوض اور دہ دَردَہ کی تعریف اور اَحکام | 92 |
| مَاء مستعمل کو کام میں لانے کا حیلہ | 93 |
| پانی کے بارے میں کافِر کی خبر کا حکم | 94 |
| **کنویں کا بیان** | 94 |
| کن باتوں سے کنواں ناپاک ہوجاتا ہے | 95 |
| کب کتنا پانی نکالا جائے کہ کنواں پاک ہوجائے | 95 |
| کنویں سے کل پانی نکالنے کا مطلب | 100 |
| جس کنویں کا پانی ٹوٹتا ہی نہیں اس کے پاک کرنے کا طریقہ | 100 |
| **نجاستوں کا بیان** | 102 |
| نجاست غلیظہ کے اَحکام | 102 |
| نجاست خفیفہ کے اَحکام | 102 |
| نجاست غلیظہ وخفیفہ کا فرق کب معتبر ہے؟ | 103 |
| نجاست غلیظہ کیا کیا چیزیں ہیں؟ | 103 |
| کون کون سی چیزیں نجاست خفیفہ ہیں؟ | 104 |
| **جوٹھے اور پسینہ کا بیان** | 106 |
| کس کس کا جوٹھا پاک ہے | 106 |
| کافِر کے جوٹھے کا حکم | 107 |
| کن جانوروں کا جوٹھا نجس ہے؟ | 107 |
| مشکوک ومکروہ جوٹھے کے بعض اَحکام | 108 |
| جو حکم جوٹھے کا ہے وہی لُعاب اور پسینہ کا | 109 |
| **تیمّم کا بیان** | 109 |
| تیمّم کا طریقہ، تیمّم کی نیت | 113 |
| تیمّم میں کتنی باتیں فرض ہیں؟ | 113 |
| کس چیز سے تیمّم جائز ہے اور کس سے نہیں؟ | 115 |
| تیمّم توڑنے والی چیزیں | 116 |
| خُف یعنی موزے پر مسح کا بیان | 117 |
| مَسحِ موزہ کا طریقہ | 118 |
| مَسحِ موزہ کن چیزوں سے ٹوٹتا ہے؟ | 119 |




www.dawateislami.net

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| **حیض کا بیان** | 120 |
| حیض کی تعریف | 120 |
| حیض کی مدت | 120 |
| حیض آنے کی عمر | 121 |
| حیض کے رنگ | 122 |
| **نِفاس کا بیان** | 122 |
| نِفاس کی تعریف اور مُدت | 122 |
| حیض ونفاس کے اَحکام | 123 |
| اِستحاضہ کا بیان | 125 |
| اِستحاضہ کی تعریف اورحکم | 125 |
| **معذور کا بیان** | 126 |
| معذور کی تعریف | 126 |
| نَجس چیزوں کے پاک کرنے کا طریقہ | 128 |
| پانی کے سوا دوسری پاک کرنے والی چیزیں | 128 |
| موٹی نجاست پاک کرنے کا طریقہ | 129 |
| نجاست دور ہونے کے بعد جو رنگ یا بو رہ جائے اس کا حکم | 129 |
| پتلی نجاست پاک کرنے کا طریقہ | 130 |
| نچوڑنے کی حد | 130 |
| جو چیز نچوڑنے کے قابل نہیں اس کے پاک کرنے کا طریقہ | 131 |
| لوہے تانبے چینی وغیرہ کے برتن اور سامان پاک کرنے کا طریقہ | 132 |
| آئینہ وغیرہ پاک کرنے کا طریقہ | 132 |
| کھال پاک کرنے کا طریقہ | 133 |
| شہد پاک کرنے کا طریقہ | 134 |
| تیل، گھی پاک کرنے کا طریقہ | 134 |
| درخت اور دیوار اور جڑی اینٹ کیسے پاک ہوتی ہے؟ | 134 |
| **اِستنجے کا بیان** | 135 |
| اِستنجے کے آداب | 135 |
| اِستنجے کا طریقہ | 135 |
| اِستنجے سے پہلے کی دعا | 135 |
| اِستنجے کے بعد کی دعا | 136 |
| طہارت خانہ میں داخل ہونے کی دعا | 136 |
| طہارت خانہ سے باہر آنے کی دعا | 137 |
| گرمی جاڑے کے اِستنجے کا فرق | 138 |
| اِستبراء کا حکم | 138 |
| اِستبراء کی تعریف | 138 |
| اِستبراء کا طریقہ | 138 |
| پانی اور مٹی کے علاوہ کن چیزوں سے اِستنجاء جائز ہے | 139 |


www.dawateislami.net

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| وُضو کے بچے ہوئے پانی کا حکم | 139 |
| طہارت کے بچے ہوئے پانی کا حکم | 139 |
| **نماز کی دوسری شرط یعنی سترِعورت کا بیان** | 140 |
| کتنا سَتر فرض ہے؟ | 140 |
| مرد میں اعضائے عورت نو ہیں | 141 |
| عورت کے اعضائے عورت کا شمار | 142 |
| محرم اور غیرمحرم کی تعریف | 143 |
| کون لوگ محرم ہیں اور کون غیرمحرم؟ | 143 |
| **نماز کی تیسری شرط یعنی وقت کا بیان** | 144 |
| فجر کا وقت | 144 |
| صُبحِ صادق کس کو کہتے ہیں | 144 |
| ظہر کا وقت | 145 |
| سایۂ اصلی کی تعریف | 146 |
| دوپہر ڈھلنے کی پہچان | 146 |
| جمعہ کا وقت | 146 |
| عَصر کا وقت | 146 |
| مغرب کا وقت | 147 |
| شَفق کس کو کہتے ہیں؟ | 147 |
| عشاء کا وقت | 148 |
| وِتر کا وقت | 148 |
| مستحب اوقات | 148 |
| مکروہ اوقات | 151 |
| طلوع سے کیا مراد ہے | 151 |
| نِصفُ النَّہار اور ضَحوۂ کُبریٰ کا بیان | 152 |
| کن بارہ وقتوں میں نفل پڑھنا منع ہے؟ | 153 |
| **اَذان کا بیان** | 155 |
| اَذان کا ثواب | 155 |
| اَذان کا طریقہ | 156 |
| اَذان کے الفاظ | 156 |
| اَذان کی جگہ | 156 |
| اَذان کے بعد کی دعا | 156 |
| کن نمازوں کے لیے اَذان کہی جائے؟ | 157 |
| اَذان کا حکم | 157 |
| اَذان کب کہی جائے؟ | 157 |
| اَذان کا وقت | 158 |
| کن نمازوں میں اَذان نہیں؟ | 158 |
| عورت کی اَذان کا حکم | 158 |
| بچے، اندھے بے وُضو کی اَذان کا حکم | 158 |
| اَذان کون کہے؟ | 159 |
| اَذان کے درمیان بات کرنے کا حکم | 159 |
| اَذان کا جواب | 160 |




www.dawateislami.net

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| اَذان ہوتے وقت تمام مَشاغِل بند کر دیئے جائیں | 160 |
| **اِقامت کا بیان** | 161 |
| اِقامت کا جواب | 162 |
| **نماز کی چوتھی شرط یعنی اِستِقبالِ قبلہ کا بیان** | 163 |
| کن صورتوں میں نماز غیر قبلہ کی طرف ہو سکتی ہے؟ | 163 |
| اگر قبلہ نہ معلوم ہو تو کیا کرے؟ | 164 |
| **نماز کی پانچویں شرط یعنی نیت کا بیان** | 165 |
| نماز کی نیت | 165 |
| **نماز کی چھٹی شرط یعنی تکبیر تحریمہ کا بیان** | 166 |
| تکبیر تحریمہ کس کو کہتے ہیں؟ | 166 |
| **نماز کا طریقہ** | 166 |
| فرض، واجب، سنت، مستحب کا حکم | 171 |
| فرائضِ نماز | 171 |
| واجباتِ نماز | 172 |
| **سجدۂ سہو کا بیان** | 174 |
| سجدۂ سہو کا طریقہ | 174 |
| سجدۂ سہو کب واجب ہے؟ | 174 |
| کن باتوں کے چُھٹنے سے سجدۂ سہو نہیں ہوتا؟ | 174 |
| **سجدۂ تِلاوت** | 177 |
| سجدۂ تِلاوت کیا ہے | 177 |
| سجدۂ تِلاوت کا مسنون طریقہ | 177 |
| سجدۂ تِلاوت کے شرائط | 178 |
| مجلس بدلنے کی صورتیں | 181 |
| قرأت یعنی قرآن شریف پڑھنے کا بیان | 182 |
| قرأت میں کتنی آواز ہونی چاہیے؟ | 182 |
| کون کون سی سورتیں طِوالِ مُفَصَّل ہیں اور کون سی قِصارِ مُفَصَّل | 183 |
| درمیان سے سورۃ چھوڑنے کا حکم | 185 |
| قرأت میں غلطی ہو جانے کا بیان | 185 |
| جس سے حروف صحیح ادا نہ ہوتے ہوں وہ کیا کرے | 186 |
| نماز کے باہر قرآن پڑھنے کا بیان | 186 |
| قرآن شریف کے آداب | 189 |
| **جماعت کا بیان** | 190 |
| کن نمازوں کے لیے جماعت شرط ہے | 190 |
| جماعتِ ثانیہ کا حکم | 191 |
| کن عُذروں سے جماعت چھوڑ سکتا ہے | 192 |




www.dawateislami.net

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| اکیلا مقتدی کہاں کھڑا ہو | 192 |
| صف کے مسائل | 193 |
| امام کون ہوسکتا ہے؟ | 193 |
| بدمذہب کے پیچھے نماز کا حکم | 194 |
| فاسق کی اِقتِداء کا حکم | 195 |
| مَسْبُوق کی تعریف | 196 |
| کب فرض توڑ کر جماعت میں شریک ہوجائے | 197 |
| جماعت قائم کرنے کا طریقہ | 199 |
| نماز فاسد کرنے والی چیزوں کا بیان | 201 |
| عمل کثیر وقلیل کی تعریف | 202 |
| نماز میں سانپ بچھو مارنے کی صورت | 203 |
| سُتْرہ کے معنی | 205 |
| سُتْرہ کن چیزوں کا ہوسکتا ہے | 205 |
| نمازی آگے سے گزرنے والے کو کس طرح روکے؟ | 205 |
| **نماز کے مکروہات کا بیان** | 206 |
| نماز میں کپڑا لٹکانے کا حکم | 206 |
| نماز میں انگلی چٹکانے کا حکم | 207 |
| مکروہِ تحریمی کس کو کہتے ہیں؟ | 207 |
| کمر پر ہاتھ رکھنے کا حکم | 207 |
| غیر کی زمین میں نماز پڑھنے کا حکم | 208 |
| کُفّار کے عبادت خانوں میں جانے کا حکم | 209 |
| الٹا کپڑا پہن کر نماز پڑھنے کا حکم | 209 |
| **تصویر کے اَحکام** | 209 |
| مکروہِ تنزیہی کس کو کہتے ہیں؟ | 211 |
| ننگے سر نماز پڑھنے کے اَحکام | 211 |
| مسجد کی چھت پر نماز پڑھنا مکروہ ہے | 213 |
| نمازی کے آگے آگ کا حکم | 213 |
| نماز کے لیے دوڑنے کا حکم | 214 |
| **نماز توڑنے کا عُذر** | 214 |
| مصیبت زدہ کے لیے نماز توڑنا | 214 |
| نقصان سے بچنے کے لیے نماز توڑنا | 215 |
| **اَحکامِ مسجد** | 215 |
| مسجد میں جاتے وقت کی دعاء | 215 |
| مسجد سے نکلتے وقت کی دعاء | 215 |
| قِبلہ کی طرف پاؤں کرنے کے اَحکام | 216 |
| مسجد کی چھت کے آداب | 216 |
| مسجد کو راستہ بنانے کے اَحکام | 216 |
| مسجد میں بچے اور پاگل کے جانے کے اَحکام | 216 |



www.dawateislami.net

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| مسجد یا بستر وغیرہ پر کچھ آیت وغیرہ لکھنے کے اَحکام | 217 |
| مسجد میں کوئی گندگی میل وغیرہ ڈالنے کے اَحکام | 217 |
| مسجد میں ناپاک تیل جلانا منع ہے | 217 |
| مسجد میں ناپاک گارا لگانا منع ہے | 217 |
| مسجد میں وضو کب کرسکتا ہے؟ | 217 |
| مسجد میں جو کوڑا وغیرہ نکلے اسے کیا کرے | 218 |
| مسجد میں کب پیڑ لگانے کی اجازت ہے | 218 |
| مسجد میں حُجرہ کب اور کس لیے بنوایا جاسکتا ہے | 218 |
| مسجد میں سوال اور سائل کو دینے کا حکم | 218 |
| بدبودار چیز کھا کر یا لگا کر مسجد میں جانا منع ہے | 218 |
| مسجد میں بات کرنا منع ہے | 219 |
| مسجد میں نماز پڑھنے کی فضیلت | 219 |
| **وِتْر کی نماز** | 219 |
| دعائے قنوت اور اس کے اَحکام | 220 |
| وِتْر کی نماز کب جماعت سے ہوسکتی ہے؟ | 222 |
| **سُنّتوں اور نفلوں کا بیان** | 222 |
| سُنّتِ مُؤَکَّدہ اور غیر مُؤَکَّدہ کی تعریف اور اَحکام | 222 |
| کون کون سی نمازیں سُنّتِ مُؤَکَّدہ ہیں؟ | 223 |
| سُنّتوں کے چھوٹ جانے کے مسائل | 223 |
| کب نفل جائز ہے؟ | 224 |
| کون کون سی نمازیں مستحب ہیں؟ | 224 |
| صلوٰۃ الاوّابین | 224 |
| سُنّت و نفل کہاں پڑھنا بہتر ہے؟ | 226 |
| تہجّد کی نماز | 226 |
| اِشراق کی نماز | 226 |
| چاشت کی نماز | 227 |
| اِستخارہ کی نماز | 227 |
| اِستخارہ کی دعاء | 227 |
| کب اِستخارہ کیا جائے؟ | 228 |
| نمازِ حاجت | 228 |
| **تراویح کی نماز کا بیان** | 230 |
| **بیمار کی نماز** | 233 |
| بیمار کب نماز چھوڑ سکتا ہے؟ | 233 |
| **قضاء نماز کا بیان** | 235 |
| قضا کی تعریف | 235 |
| قضا کا وقت | 236 |


www.dawateislami.net

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| کس نماز کی قضا معاف ہے؟ | 237 |
| قضا نمازوں میں ترتیب واجب ہونے کا بیان | 237 |
| بالغ ہونے کی عمر | 240 |
| نماز کا فِدْیہ | 240 |
| **مسافر کی نماز کا بیان** | 242 |
| مسافر کے اَحکام | 244 |
| قَصْر کے معنی | 244 |
| سُنَّتوں کی قصر نہیں | 244 |
| نیتِ اِقامت کی شرطیں | 245 |
| وطنِ اصلی کی تعریف | 246 |
| عورت کو بغیر مَحرَم کے سفر کی اجازت نہیں | 247 |
| **سُواریوں پر نَماز پڑھنے کا بیان** | 248 |
| کن عذروں سے سُواری پر نَماز ہوسکتی ہے؟ | 249 |
| چلتی گاڑی پر نماز کا حکم | 249 |
| کشتی یا جہاز پر نماز کے اَحکام | 250 |
| **جُمُعہ کا بیان** | 251 |
| شرائطِ جُمُعہ | 251 |
| مِصْر وفِنائے مِصْر کا کیا مقصد ہے؟ | 251 |
| کیا شہر میں جُمُعہ کئی جگہ ہوسکتا ہے؟ | 252 |
| جُمُعہ کون قائم کرسکتا ہے؟ | 252 |
| جُمُعہ کا وقت | 253 |
| جُمُعہ کا خطبہ | 254 |
| خطبہ کس کو کہتے ہیں؟ | 254 |
| خطبہ میں کیا چیزیں سنت ہیں؟ | 254 |
| جمعہ کی جماعت | 256 |
| جمعہ واجب ہونے کی شرطیں | 257 |
| خطبہ کے کچھ اور مسائل | 260 |
| جمعہ کے علاوہ دیگر خطبوں کا حکم | 261 |
| سَعْی کب واجب ہے؟ | 261 |
| **عِیدَین کا بیان** | 263 |
| عید کے دن کیا باتیں مستحب ہیں؟ | 263 |
| کس چیز کی اور کیسی انگوٹھی جائز ہے؟ | 263 |
| نمازِ عید کا طریقہ | 264 |
| عید اور بقر عید کی نماز کا وقت اور مدت | 266 |
| تکبیرِ تشریق کیا ہے؟ | 267 |
| تکبیرِ تشریق کس پر واجب ہے اور کب واجب ہے؟ | 268 |
| **گہن کی نماز** | 270 |
| خوف ومصیبت کے وقت نَماز مستحب ہے | 270 |




www.dawateislami.net

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ
اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ؕ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

## ”اے رب مجھے علمِ نافع عطا فرما“ کے اکیس حروف کی نسبت سے اس کتاب کو پڑھنے کی ”21 نیتیں“

**فرمانِ مصطفےٰ** صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم: ”اچھی نیت بندے کو جنت میں داخل کردیتی ہے۔“

(جامع صغیر للسیوطی، ص۵۵۷، حدیث۹۳۲۶)

**دو مَدَنی پھول:** ﴿1﴾ بغیر اچھی نیت کے کسی بھی عَمَلِ خیر کا ثواب نہیں ملتا۔

﴿2﴾ جتنی اچھی نیتیں زیادہ، اتنا ثواب بھی زیادہ۔

﴿1﴾ ہر بار حمد و ﴿2﴾ صلوٰۃ اور ﴿3﴾ تعوّذ و ﴿4﴾ تسمیہ سے آغاز کروں گا (اسی صفحہ پر اوپر دی ہوئی دو عربی عبارات پڑھ لینے سے چاروں نیتوں پر عمل ہوجائے گا) ﴿5﴾ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ کی رضا کے لیے اس کتاب کا اوّل تا آخر مطالعہ کروں گا ﴿6﴾ حتی الامکان اس کا باوضو اور ﴿7﴾ قبلہ رُو مطالعہ کروں گا ﴿8﴾ قرآنی آیات اور ﴿9﴾ احادیث مبارکہ کی زیارت کروں گا ﴿10﴾ جہاں جہاں ”اللّٰہ“ کا نامِ پاک آئے گا وہاں عَزَّوَجَلَّ اور ﴿11﴾ جہاں جہاں ”سرکار“ کا اسم مبارک آئے گا وہاں صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم پڑھوں گا ﴿12﴾ جو مسئلہ سمجھ میں نہیں آئے گا اس کے لیے آیت کریمہ ”فَسْـَٔلُوْۤا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۴۳﴾ (پ۱۴، النحل:۴۳) ترجمۂ کنزالایمان: تو اے لوگو علم والوں سے پوچھو اگر تمہیں علم نہیں۔“ پر عمل کرتے ہوئے عُلَما سے رُجوع کروں گا ﴿13﴾ (اپنے ذاتی نسخے پر) ”یادداشت“ والے



www.dawateislami.net

صفحہ پر ضَروری نِکات لکھوں گا ﴿14﴾ کتاب مکمَّل پڑھنے کے لیے بہ نیتِ حُصولِ عِلمِ دین روزانہ کم از کم چار صفحات پڑھ کر علم دین حاصل کرنے کے ثواب کا حقدار بنوں گا ﴿15﴾ (اپنے ذاتی نسخے پر) عِنْدَالضَّرورت (یعنی ضرورتاً) خاص خاص مقامات پر انڈر لائن کروں گا ﴿16﴾ دوسروں کو یہ کتاب پڑھنے کی ترغیب دلاؤں گا ﴿17﴾ اس حدیث پاک "تَهَادَوْا تَحَابُّوْا" ایک دوسرے کو تحفہ دو آپس میں محبت بڑھے گی (مؤطا امام مالك، ۲/ ۴۰۷ ، حديث: ۱۷۳۱) پر عمل کی نیت سے (ایک یا حسب توفیق تعداد میں) یہ کتابیں خرید کر دوسروں کو تحفۃً دوں گا ﴿18﴾ جن کو دوں گا حَتَّی الْاِمکان انہیں یہ ہدف بھی دوں گا کہ آپ اتنے (مثلاً 63) دن کے اندر اندر مکمل پڑھ لیجئے ﴿19﴾ اس کتاب کے مُطالَعے کا ساری اُمت کو ایصالِ ثواب کروں گا ﴿20﴾ ہر سال ایک بار یہ کتاب پوری پڑھا کروں گا ﴿21﴾ کتابت وغیرہ میں شرعی غلطی ملی تو ناشرین کو تحریری طور پر مطلع کروں گا۔ (ناشرین ومصنف وغیرہ کو کتابوں کی اَغلاط صرف زبانی بتانا خاص مفید نہیں ہوتا)

اچھی اچھی نیتوں سے متعلق رہنمائی کیلئے، امیراہلسنت دَامَتْ بَرَکَاتُهُمُ الْعَالِيَه کا سنتوں بھرا بیان "نیت کا پھل" اور نیتوں سے متعلق آپ کا مرتب کردہ رسالہ "ثواب بڑھانے کے نسخے" مکتبۃ المدینہ سے ہدیۃً طلب فرمائیں۔



www.dawateislami.net

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ
اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ؕ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

# المدينة العلمية

از: شیخِ طریقت، امیرِ اہلسنّت، بانیِ دعوتِ اسلامی، حضرت علامہ مولانا
ابو بلال، محمد الیاس عطّار قادِری رضوی، ضیائی دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی اِحْسَانِہٖ وَ بِفَضْلِ رَسُوْلِہٖ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

تبلیغِ قرآن و سنّت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک ''دعوتِ اسلامی'' نیکی کی دعوت، اِحیائے سنّت اور اِشاعتِ علمِ شریعت کو دنیا بھر میں عام کرنے کا عَزْمِ مُصَمَّم رکھتی ہے، اِن تمام اُمور کو بحسن خوبی سرانجام دینے کے لئے مُتَعَدَّد مجالس کا قیام عمل میں لایا گیا ہے جن میں سے ایک مجلس ''المدینۃ العلمیۃ'' بھی ہے جو دعوتِ اسلامی کے عُلَما و مفتیانِ کرام کَثَّرَہُمُ اللّٰہُ تَعَالٰی پر مشتمل ہے، جس نے خالص علمی، تحقیقی اور اشاعتی کام کا بیڑا اُٹھایا ہے۔ اس کے مندرجہ ذیل چھ شعبے ہیں:

﴿1﴾ شعبۂ کتبِ اعلیٰ حضرت رَحْمَۃُ اللّٰہِ تَعَالٰی عَلَیْہ ﴿2﴾ شعبۂ درسی کتب
﴿3﴾ شعبۂ اصلاحی کتب ﴿4﴾ شعبۂ تراجمِ کتب
﴿5﴾ شعبۂ تفتیشِ کتب ﴿6﴾ شعبۂ تخریج[1]

---

[1] ......تادمِ تحریر (ربیع الآخر ۱۴۳۷ھ) 10 شعبے مزید قائم ہو چکے ہیں: (7) فیضانِ قرآن (8) فیضانِ حدیث (9) فیضانِ صحابہ و اہلِ بیت (10) فیضانِ صحابیات و صالحات (11) شعبہ امیرِ اہلسنّت (12) فیضانِ مدنی مذاکرہ (13) فیضانِ اولیا و علما (14) بیاناتِ دعوتِ اسلامی (15) رسائلِ دعوتِ اسلامی (16) عربی تراجم۔
(مجلس المدينة العلمية)


www.dawateislami.net

" المدینة العلمیة " کی اوّلین ترجیح سرکارِ اعلیٰ حضرت اِمامِ اَہلسنّت، عظیم البرکت، عظیم المرتبت، پروانۂ شمعِ رِسالت، مُجدِّدِ دین و مِلّت، حامیٔ سنت، ماحیٔ بِدعت، عالِمِ شَرِیْعَت، پیرِطریقت، باعثِ خَیْر و بَرَکت، حضرتِ علامہ مولانا الحاج الحافِظ القاری شاہ امام اَحمد رَضا خان عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الرَّحْمٰن کی گِراں مایہ تصانیف کو عصرِ حاضر کے تقاضوں کے مطابق حتَّی الْوَسع سَہْل اُسلُوب میں پیش کرنا ہے۔ تمام اسلامی بھائی اور اسلامی بہنیں اِس عِلمی، تحقیقی اور اشاعتی مدنی کام میں ہر ممکن تعاون فرمائیں اور مجلس کی طرف سے شائع ہونے والی کُتُب کا خود بھی مطالَعہ فرمائیں اور دوسروں کو بھی اِس کی ترغیب دلائیں۔

**اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ "دعوتِ اسلامی" کی تمام مجالس بَشُمُول "المدینة العلمیة" کو دن گیارہویں اور رات بارہویں ترقی عطا فرمائے اور ہمارے ہر عملِ خیر کو زیورِ اخلاص سے آراستہ فرما کر دونوں جہاں کی بھلائی کا سبب بنائے۔ ہمیں زیرِ گنبدِ خضرا شہادت، جنت البقیع میں مدفن اور جنت الفردوس میں جگہ نصیب فرمائے۔

اٰمِین بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِین صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

رمضان المبارک ١٤٢٥ھ


www.dawateislami.net

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ
اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ط بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

## پیش لفظ

قانونِ شریعت، خلیفۂ اعلیٰ حضرت علاّمہ قاضی اَبوالْمَعالی شمسُ الدین احمد جونپوری رَحْمَۃُ اللّٰہِ تَعالٰی عَلَیْہ کی تالیف ہے، یہ دعوتِ اسلامی کے جامعات المدینہ (لِلْبَنِیْن) کے نصاب میں شامل ہے۔ مجلس جامعات المدینہ کے مشورے سے مجلس ''المدینۃ العلمیۃ'' نے اس پر کام کیا ہے اور درج ذیل خصوصیات سے مُزَیَّن کر کے پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہی ہے۔

۞ اس علمی وفقہی ذخیرے کو مفید سے مفید تر بنانے کے لیے متعدد مطبوعہ نسخوں کو سامنے رکھ کر تقابل کیا گیا ہے۔ اس سلسلے میں چند قدیم مطبوعے حاصل کئے گئے اور کم وبیش 32 سال قبل شائع ہونے والے ایک قدیم نسخے سے بھرپور اِستفادہ کیا گیا نیز مکتبۃ المدینہ کی مطبوعہ بہارِ شریعت کو بھی پیش نظر رکھا گیا ہے تاکہ شرعی اَغلاط سے مُبَرّا اور بہتر نسخہ دستیاب ہو۔ ۞ مسائل کی تخریج نہیں کی گئی کیونکہ اس سے قبل پوری بہارِ شریعت پر بالتفصیل تخریج، تحقیق، تسہیل وحواشی وغیرہ کا کام ہو چکا ہے اور چونکہ قانونِ شریعت کو بہارِ شریعت کی تلخیص کہا جاتا ہے لہٰذا تخریج اور تفصیل کے لیے بہارِ شریعت کی طرف رجوع کیا جائے، ہاں مصنف رَحْمَۃُ اللّٰہِ تَعالٰی عَلَیْہ نے (عَرَبی، اردو اور فارسی میں) جو حواشی تحریر فرمائے ہیں ان کی تخریج، تطبیق اور تصحیح کا اہتمام کیا گیا ہے۔ ۞ جن مسائل کی توضیح، ترجیح و تصحیح کی ضرورت تھی وہاں حاشیہ میں اس سے متعلق تفصیل بیان کی گئی ہے، ۞ جن حواشی کے آخر میں ''۱۲ مِنْہ'' لکھا ہے وہ مصنف کی طرف سے ہیں، نیز جہاں مصنف نے حوالہ لکھا ہے وہاں اسی سے متصل بَینَ القَوسَین علمیہ کی طرف سے تخریج شامل کی گئی ہے اور اس کا رسم الخط (FontStyle) جُدا رکھا گیا ہے۔ ۞ مطبوعہ نسخوں میں مصنف کے حواشی کے آخر میں کہیں ''۱۲ مِنْہ'' کہیں ''۱۲''


www.dawateislami.net

کہیں " مِنہ " اور بعض مقامات پر کچھ بھی نہیں لکھا ہے۔علمیہ کی طرف سے ان تمام مقامات پر " ۱۲مِنہ " لکھنے کا اہتمام کیا گیا ہے اور جہاں " ۱۲مِنہ " یا " ۱۲ " یا " مِنہ " لکھنے سے رہ گیا تھا وہاں چھوٹے ہوئے لفظ کو بین القوسین لکھا گیا ہے۔ ۞ ہر مسئلہ نئی سطر سے شروع کیا گیا ہے اور باب کے تحت ہر مسئلہ پر نمبر لکھا گیا ہے جس سے مسئلہ تلاشنے میں بہت آسانی ہوگی۔ ۞ غیر معروف اور مشکل الفاظ کے معانی اور جہاں ضرورت محسوس ہوئی وہاں تسہیل کا التزام کیا گیا ہے اور جا بجا الفاظ پر اعراب بھی لگائے گئے ہیں۔ ۞ جہاں درودِ پاک اور عَزَّوَجَلَّ بین القوسین لکھا ہے وہ " المدینة العلمیة " کی طرف سے ہے۔ ۞ جن دعاؤں اور عربی عبارات کا ترجمہ مؤلف رَحْمَۃُ اللّٰہِ تعَالٰی عَلَیْہ نے نہیں لکھا، حاشیہ میں ان کا ترجمہ لکھ دیا گیا ہے۔ ۞ جن کتب سے تخریج کی گئی ہے آخر میں ان تمام کی فہرست " مآخذ ومَراجع " کے نام سے بنائی گئی ہے۔ ۞ علاماتِ ترقیم (Punctuation Marks) یعنی کاما، فل اسٹاپ، کالن، انورٹڈ کاماز (Inverted Commas) وغیرہ کا ضرورتاً اہتمام کیا گیا ہے۔ ۞ دو مرتبہ پوری کتاب کی پروف ریڈنگ کی گئی ہے۔

اس کام میں آپ کو جو خوبیاں نظر آئیں یقیناً وہ اللہ عَزَّوَجَلَّ کی عطا اور اس کے پیارے حبیب صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی عنایت سے ہیں اور عُلَمائے کرام رَحِمَهُمُ اللّٰهُ السَّلَام بالخصوص شیخِ طریقت، امیرِ اہلسنّت مُدَّظِلُّہُ الْعَالِی کے فیضان کا صدقہ ہیں اور باوجود احتیاط کے جو خامیاں رہ گئیں اُنہیں ہماری طرف سے نادانستہ کوتاہی پر محمول کیا جائے۔قارئین خصوصاً علمائے کرام دَامَتْ فُیُوْضُھُم سے گزارش ہے اگر کوئی خامی آپ محسوس فرمائیں یا اپنی قیمتی آراء اور تجاویز دینا چاہیں تو ہمیں تحریری طور پر مطلع فرمائیے۔اللہ عَزَّوَجَلَّ ہمیں اپنی رضا کے لیے کام کرنے کی توفیق عطا فرمائے اور دعوتِ اسلامی کی مجلس "المدینة العلمیة " اور دیگر مجالس کو دن گیارہویں رات بارہویں ترقی عطا فرمائے۔ اٰمِین بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِین صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم


www.dawateislami.net

## علامہ قاضی شمس الدین احمد جونپوری رَحْمَۃُ اللّٰہِ تَعَالٰی عَلَیْہ

خلیفۂ اعلیٰ حضرت، شمس العلماء، حضرت علامہ قاضی ابوالمعَالی شمس الدین احمد جعفری رَضوی جونپوری رَحْمَۃُ اللّٰہِ تَعَالٰی عَلَیْہ کی ولادت باسعادت ۲۸ ذی الحجۃ ۱۳۲۲ھ مطابق ۵ مارچ ۱۹۰۵ء محلّہ میر مست جونپور (یوپی، ہند) میں ہوئی۔ آپ نے ایک مذہبی گھرانے میں آنکھ کھولی۔ ابتدائی تعلیم وتربیت جدامجد اور نانا جان نے کی۔ بچپن ہی سے ذہانت وفَطانت کے حامل تھے مزید ان دونوں بزرگوں کی شفقتوں اور پدری مَحبتوں سے بھرپور تربیت نے آپ کو گُوناگُوں صِفات کا مَظہَر اور اَخلاقِ حمیدہ کا خُوگر بنادیا اور حصولِ علم کا ذوق وشوق اُجاگر کردیا، چنانچہ طلب علم کی پیاس بجھانے کے لیے آپ نے متعدد بزرگوں کی بارگاہ میں حاضری کا شرف پایا جن میں صَدرُ الْاَفاضِل مولانا سیّد محمد نعیم الدین مرادآبادی اور صدرالشریعہ، بَدرُ الطَّرِیقہ مفتی محمد امجد علی اعظمی رَحِمَہُمَا اللّٰہُ الْقَوِی جیسی جلیل القدر ہستیاں سرفہرست ہیں۔ مزید امام اہلسنت، مجدد دین وملت، پروانہ شمع رسالت اعلیٰ حضرت مولانا امام احمد رضا خان اور آپ کے شہزادوں حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خان اور حضور مفتی اعظم ہند مولانا مصطفٰے رضا خان رَحِمَہُمُ اللّٰہُ الْحَنَّان کے فیوضات سے بھی مستفیض ہوئے۔

ابتدائی تعلیم کے بعد جامعہ نعیمیہ مرادآباد تشریف لائے اور درس نظامی کی متعدد کتب کا درس لیا۔ پھر صدرالشریعہ رَحْمَۃُ اللّٰہِ تَعَالٰی عَلَیْہ کا شہرہ سن کر تشنگی علم کی تسکین کے لیے اجمیر شریف پہنچے اور دارالعلوم مُعِینِیہ عُثمانِیہ میں داخلہ لیا جہاں صدرالشریعہ اور دیگر اَساتذہ سے علوم وفنون حاصل کرنے میں مصروف رہے۔ ۱۳۵۲ھ میں جب صدرالشریعہ دارالعلوم



www.dawateislami.net

منظرِ اسلام بریلی شریف آ گئے تو آپ بھی ان کے ہمراہ تھے۔اسی سال آپ دارالعلوم منظر اسلام بریلی شریف سے فارِغُ التحصیل ہوئے۔

دس سال کی عمر میں آپ نے اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الرَّحْمٰن سے بیعت کا شرف حاصل کیا اور بعد میں خلافت سے بھی نوازے گئے۔ حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خان اور مفتی اعظم ہند مولانا محمد مصطفیٰ رضا خان رَحِمَہُمَا اللّٰہُ الْحَنَّان نے بھی خلافت عطا فرمائی۔

تدریس کا آغاز آپ نے دارالعلوم منظر اسلام بریلی شریف سے کیا۔ جامعہ نعیمیہ مراد آباد میں بھی تدریس فرمائی۔ مدرسہ منظر حق ٹانڈہ، مدرسہ حنفیہ جونپور اور جامعہ رضویہ حمیدیہ بَنارس میں آپ صَدْرُ الْمُدَرِّسین رہے۔

آپ رَحْمَۃُ اللّٰہِ تَعَالٰی عَلَیْہ معقولات ومنقولات میں ماہر اور فقہ پر اچھی نظر رکھتے تھے۔ ہر فن میں سیر حاصل گفتگو فرماتے اور معلومات کا دریا بہاتے، کلام کے تجزیہ پر عُبور رکھتے تھے اور جب تک اس کے دلائل اور مقدمات کو پرکھ نہ لیتے قبول نہ فرماتے۔نقد وتنقید کا ملکہ بھی حاصل تھا برملا تنقید فرماتے اور غلطیوں کی نشاندھی کرتے لیکن انداز تعمیری ہوتا جس میں کہیں کہیں مزاح بھی پایا جاتا۔اس تنقیدی صلاحیت کے باوجود آپ کی نگاہ میں ایک ایسی شخصیت تھی جنہیں آپ تنقید سے الگ تھلگ جانتے اور وہ ذات تھی فاضِل بریلوی اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان کی، آپ ان کے بارے میں فرمایا کرتے:

”میں اعلیٰ حضرت کو آنکھ بند کر کے جانتا ہوں اس لیے کہ انہوں نے جو مسائل کی تحقیق وتنقیح کی بالکل صحیح اور مناسب کی، اس میں چُون وچرا کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔“



www.dawateislami.net

اسی طرح صدرالشریعہ سے بھی بڑی عقیدت تھی اور آپ کے بارے میں فرماتے:

" میرے مخدوم حضور صدرالشریعہ رَحْمَةُ اللهِ تَعَالٰی عَلَيْه کو جملہ علوم و فُنونِ مُتداولہ میں کافی دَرک تھا (یعنی کمال مہارت تھی) بالخصوص معقولات پڑھاتے وقت معقولات کو پانی پانی کردیتے تھے، یہ الگ بات ہے کہ قدرت کی فیاضیوں نے انہیں علم فقہ کا امین و وارث بنا دیا، لوگ دارالافتاء میں فتوے کی مشق کرتے کرتے زندگی تمام کردیتے ہیں، تاہم اس منصب کو نہیں پہنچ پاتے ہیں جو صدرالشریعہ کو قدرت کا عطیہ تھا۔"

آپ کی تصانیف میں " قانونِ شریعت" جو بہارِ شریعت کا خلاصہ ہے بہت مشہور اور خاص و عام میں مقبول و معروف ہے۔ فنِ منطق میں " قواعد النظر فی مجافی الفکر" اور علم نحو میں " قواعد الاعراب" بھی آپ کے وُفورِ عِلْم پر دلالت کرتی ہیں نیز دورانِ مُطالعہ تاعمر جو اہم باتیں اور عبارتیں آپ نے اپنی بیاض (نوٹ بک) میں تحریر فرمائیں وہ بھی کشکولِ جعفری کے نام سے علوم و معارف کا خزانہ ہیں۔

آپ رَحْمَةُ اللهِ تَعَالٰی عَلَيْه نے یکم محرم الحرام ۱٤۰۱ھ مطابق ۹ نومبر ۱۹۸۰ء میں وِصال فرمایا، آپ رَحْمَةُ اللهِ تَعَالٰی عَلَيْه کا مزار مبارک شیرازِ ہند جون پور (یو.پی.ہند) کے علاقے شیخ پور میں دربارِ حضرت مخدوم سید قُطُب الدین بینادِل رَحْمَةُ اللهِ تَعَالٰی عَلَيْه قلندرِ جون پوری کے قریب ہے۔ (1)

اللہ عَزَّوَجَلَّ کی ان پر رحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری بے حساب مغفرت ہو۔

اٰمِین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمِین صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ واٰلِہٖ وَسَلَّم.

---

1 ...... مفتیٔ اعظم ہند اور ان کے خلفا، ص ۴۳۴، تذکرہ خلفائے اعلیٰ حضرت ص ۱۹۸، تذکرہ علمائے اہلسنت ص ۱۰۴ ماخوذاً



www.dawateislami.net

# تمہید

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ رَءُوْفٍ رَّحِیْم.

چونکہ انسان کا کمال اوراس کی سعادت ایمان وعمل کی صحّت پر موقوف ہےاور یہ بغیر علم دین ناممکن ہے، اس لیے ہر شخص جو اپنی زندگی کو صالح وکامیاب بنانا چاہتا ہے اس کے لیے ضَروری ہے کہ وہ دین کا علم حاصل کرے۔علم دین کی چار قسمیں ہیں۔

پہلی قسم میں وہ مسائل ہیں جن کا تعلق ایمان اورعقیدہ سے ہے (جیسے توحید، رسالت، نبوت، جنت، دوزخ، حشر، ثواب، عذاب وغیرہ)۔

دوسری قسم میں وہ باتیں ہیں جن کا تعلق عباداتِ بدَنی ومالی سے ہے (جیسے نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ وغیرہ)۔

تیسری قسم میں وہ چیزیں ہیں جن کا تعلق مُعامَلات ومُعاشَرت سے ہے (جیسے خرید و فروخت، نکاح، طلاق، عتاق، جہاد، حکومت، سیاست وغیرہ)۔

چوتھی قسم میں وہ اُمور ہیں جن کا تعلق اَخلاق وعادات، جذبات ومَلَکات سے ہے (جیسے شجاعت، سخاوت، صبر، شکر وغیرہ)۔

خیال تو یہ تھا کہ چاروں قسمیں ایک ساتھ شائع ہوتیں، لیکن کتاب اندازے سے کافی زیادہ ضخیم ہوگئی ہے، اس لیے دو حصے کردیئے، یہ حصہ اوّل آپ کے سامنے ہے، اس میں عقائد، نماز، روزہ، زکوٰۃ، قربانی وعقیقہ تک کے تمام مسائل بیان کیے گئے ہیں، دوسرے حصہ میں حج، نکاح، طلاق، خرید وفروخت، حظر واباحۃ وغیرہ کے مسائل ہیں۔



www.dawateislami.net

**تنبیہ:** اس کتاب " قانونِ شریعت " میں اِختلافاتِ اَدِلَّہ سے اَصلاً تَعَرُّض نہ ہوگا کہ شانِ مختصرات کے خلاف ہے اور مُبتدیوں وکم عِلْموں کے لیے باعثِ تَحَیُّر واِشکال بھی۔ نیز اس کتاب میں صرف بہت ضروری ضروری، کثرت سے پیش آنے والے مسائل کو بیان کیا گیا ہے اور ہر مسئلہ کا ماخذ سُنّی حَنَفی دینیات کی نہایت معتبر ومستند کتابیں ہیں، جیسا کہ حوالوں سے ظاہر ہے۔ جہاں تک ہوسکا ہے پیرایۂ بیان وزبان کو بہت سَہْل کرنے کی کوشش کی گئی ہے اور اس کوشش میں فَصاحتِ زبان کی بھی پرواہ نہیں کی گئی۔ رب تبارک وتعالٰی اس سعی کو لِوَجْہِ الکَرِیم قبول فرمائے۔ آمین

وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْن.

الفقیر ابوالمَعالی احمد المعروف

شمسُ الدِّین الجعفری الرضوی الجونبوری

## بُرے خاتمے کے تین اَسباب

حضرتِ سَیِّدُنا ابوبکر وَرّاق عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللّٰہِ الرَّزّاق فرماتے ہیں: بندوں پر ظلم کرنا اکثر سَلْبِ ایمان کا سبب بن جاتا ہے۔ حضرت سَیِّدُنا ابوالقاسم حکیم عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللّٰہِ الْعَظِیْم سے کسی نے پوچھا: کوئی ایسا گناہ بھی ہے جو بندے کو ایمان سے محروم کردیتا ہے؟ فرمایا: بربادیِ ایمان کے تین اَسباب ہیں:

﴿۱﴾ ایمان کی نعمت پر شکر نہ کرنا۔ ﴿۲﴾ ایمان ضائع ہونے کا خوف نہ رکھنا۔ ﴿۳﴾ مسلمان پر ظلم کرنا۔ (تنبیہ الغافلین، ص۲۰٤، دارالکتاب العربی بیروت)



www.dawateislami.net

# عقائد کا بیان

## اللہ تعالیٰ کی ذات اور صفات کے عقیدے

### عقیدہ ۱ خدا تعالیٰ کی توحید و کمالات

اللہ (عَزَّوَجَلَّ) ایک ہے، پاک، بے مثل، بے عیب ہے۔ ہر کمال و خوبی کا جامع ہے، کوئی کسی بات میں نہ اُس کا شریک، نہ برابر، نہ اس سے بڑھ کر، وہ مع اپنی صفاتِ کمالیہ کے ہمیشہ سے ہے اور ہمیشہ رہے گا، ہمیشگی صرف اُسی کی ذات وصفات کے لیے ہے، اس کے سوا جو کچھ ہے پہلے نہ تھا، جب اُس نے پیدا کیا تو ہوا۔ وہ اپنے آپ ہے اُس کو کسی نے پیدا نہیں کیا، نہ وہ کسی کا باپ، نہ کسی کا بیٹا، نہ اس کے کوئی بی بی، نہ رشتہ دار، سب سے بے نیاز، وہ کسی بات میں کسی کا محتاج نہیں اور سب اُس کے محتاج، روزی دینا، مارنا، جِلانا اُسی کے اِختیار میں ہے، وہ سب کا مالک، جو چاہے کرے۔ اُس کے حکم میں کوئی دَم نہیں مار سکتا، بغیر اُس کے چاہے ذرہ نہیں ہل سکتا، وہ ہر کھلی، چھپی، ہونی، اَن ہونی کو جانتا ہے، کوئی چیز اُس کے علم سے باہر نہیں، دنیا جہان سارے عالم کی ہر چیز اُس کی پیدا کی ہوئی ہے سب اُس کے بندے ہیں، وہ اپنے بندوں پر ماں باپ سے زیادہ مہربان، رحم کرنے والا، گناہ بخشنے والا، توبہ قبول فرمانے والا ہے، اس کی پکڑ نہایت سخت جس سے بغیر اس کے چھڑائے کوئی چھوٹ نہیں سکتا۔ عزت، ذلت اُسی کے اختیار میں ہے، جسے چاہے عزت دے جسے چاہے ذلیل



www.dawateislami.net

کرے، مال ودولت اُسی کے قبضہ میں ہے جسے چاہے امیر کرے جسے چاہے فقیر کرے۔

## ہدایت وگمراہی کس کی طرف سے ہے؟

ہدایت وگمراہی اُسی کی طرف سے ہے، جسے چاہے ایمان نصیب ہو، جسے چاہے کُفر میں مبتلا ہو، وہ جو کرتا ہے حکمت ہے، انصاف ہے، مسلمانوں کو جنت عطا فرمائے گا۔ کافروں پر دوزخ میں عذاب کرے گا، اُس کا ہر کام حکمت ہے، بندہ کی سمجھ میں آئے یا نہ آئے، اس کی نعمتیں اس کے احسان بے انتہا ہیں، وہی اِس لائق ہے کہ اُس کی عبادت کی جائے، اُس کے سوا دوسرا کوئی عبادت کے لائق نہیں۔

## عقیدہ ۲ خدا تعالیٰ کی تنزیہ

اللہ تعالیٰ جسم وجسمانیات سے پاک ہے۔ یعنی نہ وہ جسم ہے، نہ اس میں وہ باتیں پائی جاتی ہیں جو جسم سے تعلق رکھتی ہیں بلکہ یہ اُس کے حق میں مُحال ہیں۔ لہٰذا وہ زمان ومکان، طرف وجِہَت، شکل وصورت، وزن ومقدار، زیادۃ ونقصان، حُلول[1] واتحاد، توالُد وتناسُل، حرکت وانِتقال، تغیر وتبدُّل وغیرہا جملہ اَوصاف واَحوالِ جسم سے مُنزَّہ وبَری ہے اور قرآن وحدیث میں جو بعض الفاظ ایسے آئے ہیں مثلاً یَدْ،[2] وَجه،[3] رِجُل،[4] ضَحِک[5] وغیرہا جن کا ظاہر جسمیت پر دلالت کرتا ہے اُن کے ظاہری معنی لینا گمراہی وبدمذہبی ہے۔

---

1 ...... زیادۃ ونقصان: یعنی بیشی وکمی۔ حُلول: یعنی دو چیزوں کا مل کر ایک ہو جانا۔ مُحال: جو کبھی کسی طرح نہ ہو سکے۔ (۱۲ منہ)

2 ...... یَد: ہاتھ 3 ...... وَجه: چہرہ 4 ...... رِجُل: ٹانگ 5 ...... ضَحِک: ہنسنا



www.dawateislami.net

# الفاظِ مُتشابہ کی تاویل

اس قسم کے الفاظ میں تاویل کی جاتی ہے کیوں کہ اُن کا ظاہر مراد نہیں کہ اُس کے حق میں مُحال ہے۔ مثلاً یَدْ کی تاویل قدرت سے اور وَجْہُہٗ کی ذات سے، اِستِواء کی غلبہ و توجہ سے کی جاتی ہے لیکن بہتر و اسلم یہ ہے کہ بلاضرورت تاویل بھی نہ کی جائے۔[1] بلکہ حق ہونے کا یقین رکھے اور مراد کو اللّٰه (عَزَّوَجَلَّ) کے سپرد کرے کہ وہی جانے اپنی مراد، ہمارا تو اللّٰه (عَزَّوَجَلَّ) ورسول (صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّم) کے قول پر ایمان ہے کہ اِستِواء حق ہے، ید حق ہے اور اُس کا اِستِواء مخلوق کا سا اِستِواء نہیں، اس کا ید مخلوق کا سا ید نہیں، اس کا کلام، دیکھنا، سننا مخلوق کا سا نہیں۔

**عقیدہ ۳** اللّٰہ تعالیٰ کی ذات و صفات نہ مخلوق ہیں نہ مقدور۔

**عقیدہ ۴** کیا چیزیں حادِث ہیں اور کیا قدیم؟

ذات و صفاتِ الٰہی کی علاوہ جتنی چیزیں ہیں سب حادِث ہیں یعنی پہلے نہ تھیں پھر موجود ہوئیں۔

**عقیدہ ۵** صفاتِ الٰہی کو مخلوق کہنا یا حادِث بتانا گمراہی و بددینی ہے۔

**عقیدہ ۶** جو شخص اللّٰہ تعالیٰ کی ذات و صفات کے علاوہ کسی اور چیز کو قدیم مانے یا عالم کے حادِث ہونے میں شک کرے وہ کافر ہے۔

---

[1]......قولہ: تاویل نہ کی جائے۔ قال فی شرح المواقف: فالحق التوقف مع القطع بانه ليس كاستواء الاجسام. (شرح المواقف، المرصد الرابع، المقصد الثامن: فی انه تعالیٰ صفة، ٨/ ١٢٥) اقول: وهذا مذهب السلف وفيه السلامة والسداد.١٢ منه غفرله



www.dawateislami.net

**عقیدہ ۷** جس طرح اللہ تعالیٰ عالَم اور عالَم کی ہر چیز کا خالق ہے اسی طرح ہمارے اَعمال واَفعال کا بھی وہی خالق ہے۔[1]

## اللہ تعالیٰ کی خالِقِیَّت، وُجوب خود کے معنٰی

اللہ تعالیٰ واجب الوجود ہے[2] یعنی اس کا وجود ضروری ہے اور عَدَم مُحال۔

## عقیدہ ۸ اللہ تعالیٰ کا علم وارادہ

کوئی چیز اللہ تعالیٰ کے علم سے باہر نہیں، موجود ہو یا مَعْدُوم ممکن ہو یا مُحال، کُلی ہو یا جُزئی سب کو اَزَل میں جانتا تھا اور اب جانتا ہے اور اَبد تک جانے گا، چیزیں بدلتی ہیں لیکن اس

---

1. ......قوله: ہمارے اَفعال کا بھی وہی خالق ہے۔اقول: وفی " النسفية وشرحها " : والله تعالى خالق الافعال العباد من الكفر والايمان والطاعة والعصيان لا كما زعمت المعتزلة ان العبدخالق لافعاله.(شرح العقائد النسفية، اللّٰه تعالى خالق لافعال العباد،ص۱۹۸)فی المواقف وشرحه للسيد:ان افعال العباد الاختيارية واقعة بقدرة الله تعالى وحدها وليس لقدرتهم تاثير فيها بل الله سبحانه اجرى عادته بان يوجد في العبد قدرة واختيارا فاذا لم يكن هناك مانع اوجد فيه فعله المقدور مقارنا لها فيكون فعل العبد مخلوقا لله ابداعا واحداثا ومكسوبا للعبد والمراد بكسبه اياه مقارنته لقدرته وارادته من غيران يكون هناك منه تاثيراومدخل في وجوده سوى كونه محلا له و هذا مذهب الشيخ ابى الحسن الاشعرى.(شرح المواقف،المرصد السادس فی افعاله تعالى، المقصد الاول، ۸/ ۱۶۳) مرہ ۵ مرہ ۶ منه سلمه

2. ......ای الذات الواجب الوجود الذی یکون وجوده من ذاته بمعنى ان ذاته علة تامة مستقلة فی وجوده ولا يحتاج فی وجوده الى شیء غير ذاته ای منفصلة عن ذاته املالا فی ذاته ولا فی صفاته الحقيقته مطلقاً فالمقتضى لوجوده نفس ذاته. ۱۲ منه سلمه



www.dawateislami.net

کا علم نہیں بدلتا۔ دلوں کے خطروں اور وَسوَسوں کی اُس کو خبر ہے اس کے علم کی کوئی انتہا نہیں۔

**عقیدہ ۹** اللہ تعالیٰ کی مَشِیَّت و اِرادہ کے بغیر کچھ نہیں ہو سکتا، مگر اچھے پر خوش ہوتا ہے اور بُرے پر ناراض۔

## عقیدہ ۱۰ خدا تعالیٰ کی قدرت

اللہ تعالیٰ ہر ممکن پر قادِر ہے کوئی ممکن اُس کی قدرت سے باہر نہیں اور مُحال تحتِ قدرت نہیں،[1] مُحال پر قدرت ماننا اُلوہِیَّت کا انکار کرنا ہے۔

**عقیدہ ۱۱** خیر و شر، کُفْر و ایمان، اطاعت و عصیاں اللہ (عَزَّوَجَلَّ) ہی کی تقدیر و تخلیق سے ہے۔

**عقیدہ ۱۲** حقیقۃً روزی پہنچانے والا وہی ہے فرشتہ وغیرہ وسیلہ اور واسِطہ ہیں۔

## عقیدہ ۱۳ اللہ تعالیٰ پر کچھ واجب نہیں

اللہ تعالیٰ کے ذمہ کچھ واجب نہیں، نہ ثواب دینا نہ عذاب کرنا، نہ وہ کام کرنا جو بندہ

---

1 ......شرح فقہ اکبر میں ہے: **لان المحال لا يدخل تحت القدرة.** (شرح الفقه الاكبر،القول فى القدر، ص۸۷) اور شرح مقاصد میں ہے: **لا شیء من الواجب الممتنع بمقدور.** (شرح المقاصد، المقصد الثالث فى الاعراض، ۲/ ۱۴۸) اور شرح مواقف میں ہے: **لانها ای: (القدرة) تختص بالممكنات دون الواجبات والممتنعات.** (شرح المواقف، المرصد الرابع، المقصد الثالث، ۸/ ۸۰) یعنی قدرت الٰہی کا تعلق صرف ممکنات سے ہے مُحال قدرت میں نہیں اور عیوب رب مُحال، جو عیبی مانے وہ خدا کو کیا جانے ۱۲ منہ۔ قدیم: یعنی جو ہمیشہ سے ہو، حادث: یعنی جو پہلے نہ تھا پھر پیدا کیا گیا، مُحال: جو نہ ہو سکتا ہو، ممکن: جو ہو سکتا ہو۔ (۱۲ منہ)



www.dawateislami.net

کے حق میں مفید ہو،[1] اِس لیے کہ وہ مالک عَلَی الْاِطْلَاق ہے جو چاہے کرے، حکم دے تو فضل، عذاب کرے تو عَدْل، ہاں اس کی یہ مہربانی کہ وہی حکم دیتا ہے جو بندہ کر سکے، ضرور مسلمانوں کو اپنے فَضْل سے جنت دے گا اور کافروں کو اپنے عَدْل سے جہنم میں ڈالے گا۔ اِس لیے کہ اُس نے وعدہ فرمالیا ہے کہ کُفْر کے سوا جس گناہ کو چاہے معاف کردے گا اور اِس کے وعدے وعید بدلتے نہیں، اس لیے عذاب وثواب ضرور ہوگا۔

**عقیدہ ۱۴ خدا تعالیٰ کا اِستِغناء**

اللہ تعالیٰ عالَم سے بے پرواہے اس کو کوئی نفع ونقصان نہیں پہنچتا، نہ کوئی پہنچا سکتا ہے۔ وہ جو کچھ کرتا ہے اس میں اس کا اپنا فائدہ یا غرض نہیں، دنیا کو پیدا کرنے میں نہ کوئی اس کا فائدہ اور نہ پیدا کرنے میں نہ کوئی نقصان۔

## اللہ تعالیٰ نے عالَم کو کیوں پیدا کیا؟

اپنا فَضْل وعَدْل، قدرت وکمال ظاہر کرنے کے لیے مخلوق کو پیدا کیا۔

**عقیدہ ۱۵** اللہ تعالیٰ کے ہر کام میں بہت حکمتیں ہیں ہماری سمجھ میں آئے یا نہ آئے یہ اُس کی حکمت ہے کہ دنیا میں ایک چیز کو دوسری چیز کا سبب ٹھہرایا۔ آگ کو گرمی پہنچانے کا سبب، پانی کو سردی پہنچانے کا سبب بنایا، آنکھ کو دیکھنے کے لیے کان کو سننے کے لیے بنایا اگر

---

1 ......قال: فی شرح المواقف: فان المطیع لایستحق بطاعته ثوابا والعاصی لایستحق بمعصیته عقابا اذ قد ثبت انه لایجب لاحد علی اللّٰه حق. ج ۸ (شرح المواقف، المرصد الثانی، المقصد الخامس، ۸/ ۳۳۲) وقال العلامة النسفی: وما هو الاصلح للعبد فلیس ذالک بواجب علی اللّٰه تعالٰی. ۱۲ منه (شرح العقائد النسفیة، وما هو الا صلح للعبد العباد، ص۲۳۳)



www.dawateislami.net

وہ چاہے تو آگ سردی، پانی گرمی دے اور آنکھ سنے، کان دیکھے۔

## عقیدہ ۱۶ خدا کی ہر عیب سے پاکی

خدا کے لیے ہر عیب و نَقْص مُحال ہے جیسے جھوٹ،[1] جَہْل، بھول، ظلم، بے حیائی وغیرہ تمام بُرائیاں خدا کے لیے مُحال ہیں اور جو یہ مانے کہ خدا جھوٹ بول سکتا ہے لیکن بولتا نہیں تو گویا وہ مانتا ہے کہ خدا عیبی تو ہے لیکن اپنا عیب چھپائے رہتا ہے، پھر ایک جھوٹ ہی پر کیا ختم سب برائیوں کا یہی حال ہوجائے گا کہ اس میں ہیں تو لیکن کرتا نہیں جیسے ظلم، چوری، فَنا، تَوالُد و تناسُل وغیرہا عُیوبِ کَثِیْرہ عَدِیْدہ۔ تَعَالٰی اللّٰہُ عَنْ ذَالِکَ عُلُوًّا کَبِیْرًا۔[2]

خدا کے لیے کسی نَقْص و عیب کو ممکن جاننا خدا کو عیبی ماننا ہے بلکہ خدا ہی کا انکار کرنا ہے، اللہ تعالیٰ ایسے گندے عقیدے سے ہر آدمی کو بچائے رکھے۔

---

1 ......شرح مقاصد میں ہے: **الکذب محال باجماع العلماء لان الکذب نقص باتفاق العقلاء وھو علی اللہ تعالٰی محال** یعنی اللہ تعالیٰ کے لیے جھوٹ مُحال ہے اس پر سب عُلَماء کا اتفاق ہے، اس لیے کہ جھوٹ عیب ہے ہر عقلمند کے نزدیک اور ہر عیب اللہ کے لیے مُحال ہے۔(شرح المقاصد، المقصد الخامس،فصل فی الصفات الوجودیة،۳/ ۱۱۶ ملتقطاً) اور شرح عقائد جلالی میں ہے: **الکذب نقص علیه محال ولا یکون من الممکنات ولا تشمله القدرة.** (الدوانی علی العقائد العضدیة، ۲/ ۱۹۵) یعنی جھوٹ عیب ہے اور عیب خدا کے لیے محال ہے لہٰذا جھوٹ خدا کے لیے ممکن نہیں ہے اور نہ زیرِ قدرت۔ اب یہیں سے ظاہر ہوگیا کہ اگر خدا کے لیے جھوٹ بولنا ممکن مانا جائے تو لازم آئے گا کہ ایسے کو خدا مانا جس میں یہ عیب ہے حالانکہ خدا عیبی نہیں تو خدا ہی کو نہیں پہچانا بلکہ اپنے گڑھے ہوئے عیبی معبود کو خدا مانا۔ ۱۲ منه سلمه

2 ......اللہ تعالیٰ ان تمام سے بہت بلند ہے۔



www.dawateislami.net

# تقدیر

اللہ تعالٰی کے علم میں، جو کچھ عالَم میں ہونے والا تھا اور جو کچھ بندے کرنے والے تھے اس کو اللہ تعالٰی نے پہلے ہی جان کر لکھ لیا۔ کسی کی قسمت میں بھلائی لکھی اور کسی کی قسمت میں بُرائی لکھی، اس لکھ دینے نے بندہ کو مجبور نہیں کر دیا کہ جو اللہ تعالٰی نے لکھ دیا وہ بندہ کو مجبوراً کرنا پڑتا ہے بلکہ بندہ جیسا کرنے والا تھا ویسا ہی اُس نے لکھ دیا، کسی آدمی کی قسمت میں بُرائی لکھی تو اس لیے کہ یہ آدمی بُرائی کرنے والا تھا اگر یہ بھلائی کرنے والا ہوتا تو اُس کی قسمت میں بھلائی ہی لکھتا، اللہ تعالٰی کے علم نے یا اللہ تعالٰی کے لکھ دینے نے کسی کو مجبور نہیں کر دیا۔

**مسئلہ ۱** تقدیر کے مسئلہ میں غور و بحث منع ہے، بس اِتنا سمجھ لینا چاہیے کہ آدمی پتھر کی طرح بالکل مجبور نہیں ہے کہ اُس کا اِرادہ کچھ ہو ہی نہیں بلکہ اللہ تعالٰی نے آدمی کو ایک طرح کا اِختیار دیا ہے کہ ایک کام چاہے کرے چاہے نہ کرے، اِسی اِختیار کی بناء پر نیکی بدی کی نسبت بندے کی طرف ہے اپنے آپ کو بالکل مجبور یا بالکل مُختار سمجھنا دونوں گمراہی ہے۔

**مسئلہ ۲** بُرے کام کی نسبت کس کی طرف کی جائے؟

بُرا کام کر کے یہ نہ کہنا چاہیے بے ادَبی ہے کہ ''خدا نے چاہا تو ہوا، تقدیر میں تھا کیا'' بلکہ حکم یہ ہے کہ اچھے کام کو کہے کہ خدا کی طرف سے ہُوا اور بُرے کام کو اپنے نَفْس کی شرارت شامت جانے۔


www.dawateislami.net

# نبی اور رسول

جس طرح اللہ تعالیٰ کی ذات اور صفتوں کا جاننا ضروری ہے اسی طرح یہ بھی جاننا لازمی ہے کہ نبی میں کیا کیا باتیں ہونی چاہئیں اور کیا کیا نہ ہونا چاہیے تا کہ آدمی کفر سے بچا رہے۔

## رسول کے معنی

رسول کے معنی ہیں خدا کے یہاں سے بندوں کے پاس خدا کا پیغام لانے والا۔

## نبی کون ہوتا ہے؟

نبی وہ آدمی ہے جس کے پاس وَحْی یعنی خدا کا پیغام آیا لوگوں کو خدا کا راستہ بتانے کے لیے، خواہ یہ پیغام نبی کے پاس فرشتہ لے کر آیا ہو یا خود نبی کو اللہ (عَزَّوَجَلَّ) کی طرف سے اس کا علم ہوا ہو، کئی نبی اور کئی فرشتے رسول ہیں، نبی سب مرد تھے نہ کوئی جِنّ نبی ہوا نہ کوئی عورت نبی ہوئی۔ عبادت، ریاضت کے ذریعے سے آدمی نبی نہیں ہوتا محض اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے ہوتا ہے اس میں آدمی کی کوشش نہیں چلتی البتہ نبی اللہ تعالیٰ اُسی کو بناتا ہے جس کو اس لائق پیدا کرتا ہے جو نبی ہونے سے پہلے ہی تمام بُری باتوں سے دور رہتا ہے اور اچھی باتوں سے سنور چکتا ہے، نبی میں کوئی ایسی بات نہیں ہوتی جس سے لوگ نفرت کرتے ہوں۔


www.dawateislami.net

## نبی کا چال چلن، شکل وصورت حَسَب ونَسَب

نبی کا چال چلن، شکل وصورت، حسب ونسب، طور طریقہ، بات چیت سب اچھے اور بے عیب ہوتے ہیں، نبی کی عقل کامل ہوتی ہے، نبی سب آدمیوں سے زیادہ عقل مند ہوتا ہے، بڑے سے بڑے حکیم فلسفی کی عقل نبی کی عقل کے لاکھویں حصے تک بھی نہیں پہنچتی۔ جو یہ مانے کہ کوئی شخص اپنی کوشش سے نبی ہوسکتا ہے وہ کافر ہے اور جو یہ سمجھے کہ نبی کی نبوت چھینی جاسکتی ہے وہ بھی کافر ہے۔

## معصوم کون ہے؟

نبی اور فرشتہ معصوم ہوتا ہے یعنی کوئی گناہ اس سے نہیں ہوسکتا، نبی اور فرشتہ کے علاوہ کسی امام اور ولی کو معصوم ماننا گمراہی اور بدمذہبی ہے اگرچہ اماموں اور بڑے بڑے ولیوں سے بھی گناہ نہیں ہوتا لیکن کبھی کوئی گناہ ہوجائے تو شرعاً مُحال بھی نہیں، اللّٰہ (عَزَّوَجَلَّ) کا پیغام پہنچانے میں نبی سے بھول چوک نہیں ہوسکتی مُحال ہے۔

## نبی کی طرف تَقِیَہ کی نسبت کا حکم

جو یہ کہے کہ کچھ احکام تَقِیَّۃً یعنی لوگوں کے ڈر سے یا کسی اور وجہ سے نہیں پہنچائے وہ کافر ہے۔ انبیاء (عَلَیۡھِمُ السَّلَام) تمام مخلوق سے افضل ہیں یہاں تک کہ ان فرشتوں سے بھی افضل ہیں جو رسول ہیں۔



www.dawateislami.net

# ولی کو نبی سے افضل ماننے کا حکم

ولی کتنے ہی بڑے مرتبے والا ہو کسی نبی کے برابر نہیں ہوسکتا، جو کسی غیر نبی کو کسی نبی سے افضل بتائے وہ کافر ہے۔[1]

## عقیدہ ۱۷ نبی کی عظمت

نبی کی تعظیم فرضِ عین بلکہ تمام فرائض کی اَصْل ہے، کسی نبی کی ادنیٰ توہین یا تکذیب کُفْر ہے۔[2] (شفا وھندیہ وغیرہ) سارے نبی اللہ تعالیٰ کے نزدیک بڑی وجاہت وعزت والے ہیں، اُن کو اللہ تعالیٰ کے نزدیک مَعاذَ الله (عَزَّوَجَلَّ) چوہڑے[3] چمار[4] کی مثل کہنا کھلی گستاخی ہے اور کلمہ کُفْر ہے۔

---

1 ......قال التفتازانی رحمه الله تعالیٰ : فما نقل عن بعض الكرامية من جواز كون الولی افضل من النبی كفر وضلال. شرح العقائد. (۱۲ منه)

(شرح عقائد النسفية، لايبلغ الولی درجة الانبياء، ص۳۴۳)

2 ......فتاویٰ قاضی خان میں ہے : لو عاب الرجل النبی فی شیء كان كافرا. (فتاوی قاضی خان، كتاب السير، باب ما يكون اسلاما من الكافر ...الخ، ۲/ ٤٦٤) یعنی جو شخص نبی کو کسی طرح کا عیب لگائے وہ کافر ہے۔ فتاویٰ عالمگیری میں ہے: لو قال لشعره عَلَيْهِ السَّلام شعير يكفر. (الفتاوى الهندية، كتاب السير، الباب التاسع، ۲/ ۲٦۳) یعنی اگر نبی عَلَیْہِ السَّلام کے بال کو ''بلوا'' تصغیر کے صیغہ سے کہے تو وہ کافر ہو جائے۔ (۱۲منہ)

3 ......بھنگی

4 ......موچی جو مردہ جانوروں کی کھال اتارتے، رنگتے، جوتے بناتے، جوتے گانٹھتے اور پالش کرتے۔



www.dawateislami.net

